بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَمَا قَتَلُوْہُ یَقِیْنًا بَلْ رَّفَعَہُ اللّٰہُ اِلَیْہِ

اور اسکو قتل نہیں کیا بیشک، بلکہ اسکو اٹھا لیا اللہ نے اپنی طرف

(القرآن)

تالیف:

سفیرِ ختمِ نبوت مولانا منظور احمد چنیوٹیؒ

باہتمام

مولانا سہیل باوا (لندن)

فاضل جامعۃ العلوم الاسلامیہ

علامہ بنوری ٹاؤن، کراچی۔

Published By:
KHATME NUBUWWAT ACADEMY
387 KATHERINE ROAD, FOREST GATE, LONDON E7 8LT
UNITED KINGDOM
PH: 020 8471 4434 MOBILE: 0798 486 4668, 0795 803 3404
Email: khatmenubwwat@hotmail.com

# فہرست فتاویٰ


| ❖ | تفصیل | صفحہ |
|---|---|---|
| ○ | عرض مترجم | ۵ |
| ○ | تقریظات | ۸ |
| ○ | پیش لفظ | ۱۳ |


## علمائے سعودی عرب کے فتاویٰ


| | | |
|---|---|---|
| ○ | جناب فضیلت ماب الشیخ عبدالعزیز بن عبداللہ بن باز | ۲۵ |
| ○ | حرمین کے جید عالم دین علوی ابن عباس المالکی | ۳۹ |
| ○ | مفتی اعظم جمہوریہ شام الشیخ ابوالیسیر عابدین | ۴۴ |
| ○ | امام کعبہ فضیلہ الشیخ محمد بن عبداللہ السبیل | ۴۵ |
| ○ | الشیخ جناب محمد بدر الدین فلا النبی۔ دمشق | ۴۹ |
| ○ | فضیلہ الشیخ عبدالرحمٰن بن ابی شعیب البرکاتی۔ مراکش | ۵۱ |

| | |
|---|---|
| فضیلہ الشیخ مصطفیٰ کمال التارزی۔ تیونس | ۵۲ |
| فضیلہ الشیخ یوسف السید ہاشم الرفاعی۔ کویت | ۵۳ |
| فضیلہ الشیخ حسنین محمد مخلوف مفتی اعظم۔ مصر | ۵۳ |
| علماء بنگلہ دیش کے فتاویٰ | ۷۳ |


## علماء پاکستان کے فتاویٰ


| | |
|---|---|
| علماء بلوچستان کے فتاویٰ | ۸۵ |
| علماء پنجاب کے فتاویٰ | ۸۶ |
| علماء سرحد کے فتاویٰ | ۱۴۴ |
| علماء سندھ کے فتاویٰ | ۱۵۷ |

# انتساب

- بیت المقدس میں حضرت زکریا علیہ الصلوۃ والسلام کے ہاں پرورش پانے والی مریم صدیقہ کے بیٹے۔
- فلسطین کے ایک ربوۃ (ٹیلے) پر کھجور کے خشک مگر پھلدار درخت کے نیچے خلاق علیم کے حکم سے پیدا ہونے والے۔
- انی عبداللہ کہہ کر تثلیث کا انکار کرنے والے۔
- کم عمری میں منصب نبوت سے سرفراز ہونے والے۔
- حق سے شکست خوردہ یہودنا مسعود کے اوچھے ہتھکنڈے صلیب سے نجات پانے والے۔
- قدرت الہیہ کے ساتھ دوسرے آسمان پر زندہ سلامت پہنچ جانے والے۔
- قرب قیامت میں دمشق کی جامع مسجد کے شرقی منارہ پر نازل ہونے والے۔
- پھر دنیا میں چالیس سال تک زندہ رہ کر پوری انسانیت کو پابند اسلام بنانے والے۔
- حضور ﷺ کی قبر میں دفن ہو کر انہیں کے ساتھ قیامت کے روز اٹھنے والے۔
- حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ وعلی نبینا افضل الصلوۃ والسلام۔

کے نام جن کی عصمت و عفت کی حفاظت اور ان کے متعلق صحیح اسلامی عقیدہ قائم کرنے کے لئے یہ کاوش کی گئی۔

Cable: "FIVE STAR"

PHONE: 0466: 2462
2522

MB

# MUNIR BROTHERS

## COTTON WASTE CONTRACTORS

7-H, BLOCK No.11, EID GHAH ROAD CHINIOT

Ref No. ____________ Dated. ____________

باسمہ تعالیٰ

چنیوٹ

۱۵/ اگست [illegible]

گرامی قدر سفیر ختم نبوت حضرت مولانا منظور احمد چنیوٹی صاحب۔ زید مجدہم!

السلام علیکم ورحمتہ اللہ وبرکاتہ!!

مجھے یہ معلوم کر کے انتہائی مسرت ہوئی ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے رفع جسمانی اور قیامت سے قبل ان کے نزول کے متعلق آپ نے سعودی عرب اور دیگر ممالک کے جید علماء کرام سے جو فتاویٰ حاصل کئے تھے اب آپ نے انہیں شائع کرنے کا عزم فرمایا ہے۔

میرے نزدیک آپ کی یہ بہت بڑی علمی اور دینی کاوش کا نتیجہ ہے۔ جو آپ نے دور دراز کے سفر اور تکالیف برداشت کر کے حاصل کیا ہے۔ جن حضرات نے اس فتویٰ کو جاری کیا یا اب جن لوگوں نے اسے کتابی شکل دی ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ یہ جملہ مساعی دین اسلام کی بہت بڑی خدمت ہیں اور اس میں حصہ لینا باعث نجات ہے۔ اللہ تعالیٰ ان تمام حضرات کو اجر دارین سے وافر حصہ عطا فرمائے۔

میری دلی خواہش ہے کہ اس کتاب کی کتابت و طباعت کے جملہ اخراجات مجھ سے قبول کئے جائیں۔ امید ہے کہ میری یہ حقیر سی خدمت ان شاء اللہ میرے لئے صدقہ جاریہ اور ذریعہ نجات آخرت بنے گی۔

والسلام

آپ کا مخلص

محمد یار شاہد، چنیوٹ

فون ۲۴۶۲ - ۲۵۲۲

# عرض مترجم

چودہ ملکوں کے ۲۹۱ سرکردہ علماء کرام اور مفتیان عظام کے فتاویٰ اور تصدیقات کا مجموعہ "فتویٰ حیات مسیح" مولف علام مولانا منظور احمد چنیوٹی زید مجدھم کے عقیدۂ ختم نبوت اور حیات و نزول مسیح علیہ السلام پر غیر متزلزل یقین کے جذبۂ صادقہ کا نتیجہ ہے جو آپ کو سات سال تک (۱۹۶۴ء تا ۱۹۷۰ء) شہر شہر، ملک ملک، کشاکشاں لئے پھرتا رہا۔ مسئلہ حیات مسیح علیہ السلام کتنا اہم ہے اس کا اندازہ آپ کو آئندہ صفحات کے مطالعہ سے ہو سکے گا۔ فتویٰ حاصل کرنے میں جو دشواریاں پیش آئیں۔ ان کا احساس مولف موصوف کے پیش لفظ میں آپ کے صبر تلے دبے الفاظ سے بخوبی ہو جائے گا۔

مسیلمۂ پنجاب مرزا غلام احمد قادیانی کے گمراہ کن نظریات کا سیلاب جس تیزی سے سادہ لوح مسلمانوں کے کمزور ایمانوں کو بہا کر لے جا رہا تھا، اس کے آگے سد سکندری باندھنے کے لئے جہاں مولانا چنیوٹی نے دیگر کامیاب کوششیں کیں، وہاں اس فتویٰ کا حصول بھی آپ کے سنہری کارناموں میں شمار کیا جائے گا۔ مگر چونکہ اس کا بیشتر حصہ عربی میں تھا۔ اردو خواں حضرات اس سے کماحقہ استفادہ نہیں کر سکتے تھے۔ اسلئے ضرورت محسوس کی گئی کہ عربی عبارت کے ساتھ افادۂ عام کے لئے اس کا اردو ترجمہ بھی شامل کر دیا جائے۔ قبل ازیں اس میں سے شیخ عبدالعزیز بن عبداللہ بن باز حفظہ اللہ الریاض کا جاری کردہ فتویٰ بمع چند تصدیقات کے رسالہ المنبر کے شمارہ ۲۱ / اگست ۱۹۶۴ء میں اور شیخ علوی ابن عباس مالکی مکی زیدت برکاتہم سے حاصل کردہ فتویٰ اسی المنبر کے شمارہ ۱۷ / نومبر ۱۹۶۷ء حضرت مولانا حکیم عبدالرحیم اشرف زیدت حسناتہم کے کمال تعاون سے شائع ہو چکا ہے۔

اب ان تمام عربی فتاویٰ کا ترجمہ کر کے انہیں ایک ترتیب دی گئی ہے۔ ان فتاویٰ میں پیش کی جانے والی آیات اور احادیث کی تخریج کر کے حوالہ جات تلاش کرنے کے لئے کتب کے نام اور صفحات کی نشاندہی بھی کر دی گئی ہے۔

میرا یہ دعویٰ کہ میں نے عربی کا ترجمہ اردو میں کر دینے کا حق ادا کر دیا ہے۔ شاید حقیقت سے دور ہوگا اور مجھے اگرچہ اس کوشش پر چنداں فخر نہیں مگر میں تو اپنی سعادت مندی اسی کو جان رہا ہوں کہ اس کے ذریعے مجھے اس مجموعہ میں ایک سو پچاس مرتبہ وارد درود شریف کو اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے نبی حضرت عیسیٰؑ اور حضرت محمد صلوات اللہ و سلامہ علیہما کے حق میں دو مرتبہ لکھنے اور تین مرتبہ پڑھنے کی توفیق دی ہے۔

ان تمام محسنوں کا شکریہ ادا کرنا ضروری سمجھتا ہوں جن کی توجہات سے اس خدمت کو شروع کرنے کی ہمت ہوئی۔

ماسٹر محمد روز صاحب دفتری ریکارڈ کے انچارج نے حضرت قبلہ والد ماجد دامت برکاتہم کی پوری زندگی کے علمی اور عملی کارناموں کے منتشر مطبوعہ و قلمی دستاویزی مواد کو ترتیب دے کر مستقبل کے مورخین و محققین کے لئے ایسی آسانی پیدا کر دی کہ وہ حضرت والا کے متعلق اگر مختصر رپورٹ یا مفصل مضمون لکھنا چاہیں تو ہمہ وقت ادارہ مرکزیہ دعوت و ارشاد چنیوٹ کے شعبہ تصنیف و تالیف کے دفتر دستاویزات سے استفادہ کر سکتے ہیں۔ "فتویٰ حیات مسیحؑ" کا اصل مسودہ اور اس سے متعلق مطبوعہ مواد اسی ذخیرہ کا حصہ ہے جو مجھے فراہم کیا گیا اور اب بفضل خدا ترتیب و تہذیب کے بعد کتابی شکل میں، جسے مؤلف موصوف ایک عرصہ سے اس صورت میں دیکھنے کے متمنی تھے۔ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

ساتھ ہی برادر مکرم مولوی محمد رحمت اللہ معلم عربی گورنمنٹ ہائی سکول گٹی کموکہ کا بھی تہہ دل سے شکر گزار ہوں کہ انہوں نے ان بکھرے ہوئے اجزاء کو یکجا کر دیا۔ ہمارے شعبہ تصنیف و تالیف کے انچارج اور فن رد قادیانیت کے ماہر حضرت مولانا محمد ابراہیم صاحب دام اقبالہم، قاضی اللہ یار صاحب مدرس اور عزیز طلبہ محمد الیاس، محمود احمد، محمد عثمان سلمہم اللہ کا بھی ممنون ہوں کہ حوالہ جات کی تلاش میں انہوں نے بھرپور تعاون کیا۔ مسودہ

کی پروف ریڈنگ میں مولوی محمد امین اور ضروری اصلاحات کرنے پر اپنے عم بزرگوار مولانا محمد ایوب صاحب، صدر مدرس جامعہ عربیہ دام مجدہم کا تو بہت ہی احسان مند ہوں کہ ہر قدم پر انہوں نے میری رہنمائی فرمائی۔

اس موقع پر حضرت خواجہ خان محمد صاحب دامت برکاتہم العالیہ کا ذکر خیر بھی ضروری ہے کہ حوالہ جات کی تلاش کے لئے آپ کے مایہ ناز کتب خانہ سے مورخہ ۱۱/ محرم الحرام ۱۴۱۵ھ کو استفادہ کرنے کی سعادت حاصل کی، یہاں اگر حضرت موصوف کے کتب خانہ کے انچارج بھائی عبدالجبار کا شکریہ ادا نہ کروں تو حق تلفی ہوگی جنہوں نے بڑے ہی پرخلوص انداز میں کتب خانہ میں حاضر ہونے کی اجازت دی، اللہ تعالیٰ انہیں بھی جزائے خیر عطا فرمائیں۔ اور مولانا محمد نافع صاحب زیدت مکارمہم کا بھی شکر گزار ہوں کہ راقم جب مورخہ ۲۷/ جون ۱۹۹۴ء کو آپ کی خدمت میں مراجع کی جستجو کے لئے جامعہ محمدی حاضر ہوا تو انتہائی شفقت فرماتے ہوئے اپنی پیرانہ سالی کے باوجود کافی دیر تک مطلوبہ کتب خود نکال کر دیتے رہے۔ کتاب کی کمپوزنگ اور طباعت کے تمام مراحل عزیز مکرم مولوی مرغوب احمد صاحب کی نگرانی میں انجام پذیر ہوئے۔ دعا ہے اللہ تعالیٰ انہیں اس بے لوث خدمت پر جزائے خیر سے نوازیں۔

حاجی محمد یار شاہد صاحب کیلئے دعاگو ہوں کہ انہوں نے ختم نبوت کے خدام میں شریک ہوتے ہوئے رضاالٰہی کی خاطر بطیب خاطر اس کتاب کے جملہ مصارف طباعت ادا فرمائے۔

اسطرح وہ کام جس کی ذمہ داری ۲۰ اکتوبر ۱۹۹۲ء کو مجھے سونپی گئی تھی آج مورخہ ۱۱/ اگست ۱۹۹۴ء کو انجام پذیر ہوا۔

اللہ رب العزت سے دعا ہے کہ اس محنت کو قبول فرمائیں اور یہ کتاب مسیح موعود علیہ السلام کے زندہ بجسدہ موجود ہونے کے صحیح عقیدہ کو اپنانے کے لئے رہنما بنے اور ہمارے لئے صدقہ جاریہ بن جائے۔ آمین۔

محمد الیاس

ادارہ مرکزیہ دعوت و ارشاد چنیوٹ۔

# تقریظ

**از امام الملوک والسلاطین مولانا عبدالقادر آزاد**
**خطیب بادشاہی مسجد۔ لاہور**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حیات مسیح کا مسئلہ امت مسلمہ کے عقائد میں اساسی اہمیت کا حامل ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام کا زندہ ہونا قدرت خداوندی کا معجزہ ہے' جسے عقل کے پیمانے میں ماپا اور تولا نہیں جا سکتا' دنیا میں وہ اسلام دشمن قوتیں جو کبھی خدا کا انکار کرتی ہیں اور کبھی قدرت خداوندی کا عالمی کفر کے مالی تعاون سے ہمیشہ حیات مسیح کے مقدس عقیدے کے خلاف لکھنے والوں کا اصل میں مقصود اس عقیدے ہی کے خلاف لکھنا نہ تھا بلکہ ان مضامین کی اشاعت سے انکا مقصد قرآن مجید اور احادیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو جھٹلانا تھا (العیاذ باللہ) لیکن اللہ تبارک و تعالیٰ جزائے خیر دے۔ ان اکابرین امت کو جنہوں نے اپنے اپنے دور میں ان مخالفین قرآن و حدیث کا تعاقب کیا' ہمارے دور میں مولانا محمد بدر عالم میرٹھی" مولانا محمد ادریس کاندھلوی" اور مولانا لال حسین اختر کی جاندار تقریریں اور تحریریں مخالفین عقیدۂ حیات مسیح کے ڈھول کا پول کھولتی رہیں اور یہ حضرات یہی جہاد کرتے کرتے اپنے اللہ کو پیارے ہو گئے۔

اللہ تعالیٰ جزائے خیر دے مولانا منظور احمد چنیوٹی کو جنہوں نے ان اکابر کے علمی جانشین ہونے کا ثبوت دیتے ہوئے عقیدۂ حیات مسیح پر یہ مستند کتاب تحریر کی' مجھے اللہ رب العالمین کی ذات سے یقین کامل ہے کہ یہ کتاب مسلمانوں کیلئے استقامت علی الدین اور غیر مسلموں کے لئے اسلام میں داخل ہونے کا سبب بنے گی۔

**نسئال اللہ سبحانہ و تعالیٰ التوفیق للجمیع و علیہ التکلان و**

هو المستعان وما توفیقی الا باللہ وعلیہ توکلت والیہ انیب۔

الفقر الی اللہ القادر

سید محمد عبدالقادر آزاد

رئیس مجلس علماء پاکستان

و

خطیب مسجد الملکی بلاہور

۷ ربیع الاول ۱۴۱۵ھ

# تقریظ

## حضرت مولانا عبدالرحمٰن صاحب اشرفی مدظلہ نائب مہتمم

## جامعہ اشرفیہ لاہور

حضرت سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کے رفع و نزول کا عقیدہ قرآن و حدیث اور اجماع سے ثابت ہے۔ سورت آل عمران اور سورۃ المائدۃ میں بڑی وضاحت سے مسئلہ حیات مسیحؑ بیان کیا گیا ہے۔ قادیانی لوگ ان آیات کی جو تاویلیں کرتے ہیں وہ سراسر غلط ہیں، کیونکہ کوئی بھی مفسر، محدث، مجدد ان آیات کی وہ تفسیر نہیں کرتا جو قادیانی کرتے ہیں۔ اسی طرح تفسیر بحرالمحیط جلد نمبر ۲ ص: ۴۷۳، تفسیر ابن کثیر، فتح الباری وغیرہ کتب میں اس مسئلہ پر اجماع نقل کیا گیا ہے۔ جو مسئلہ قرآن و حدیث اور اجماع سے ثابت ہو اس کے ماننے سے انکار کرنا یا تاویلات کرنا الحاد و زندقہ ہے۔

زیر نظر کتاب اسی مسئلہ پر سفیر ختم نبوت حضرت مولانا منظور احمد صاحب چنیوٹی کی ایک اہم ترین کاوش ہے، ان فتاویٰ کا اکثر حصہ عربی میں تھا جس سے کماحقہ استفادہ کرنا مشکل تھا، چنانچہ مولانا موصوف کے فرزند ارجمند مولانا محمد الیاس فاضل ام القریٰ یونیورسٹی مکہ مکرمہ نے اس کا ترجمہ اردو زبان میں کر دیا ہے جس سے اس کتاب کی افادیت یقیناً دوگنا ہو گئی ہے۔

اللہ رب العزت ان حضرات کی مخلصانہ محنتوں کو قبول فرما کر حیات مسیح کے منکرین کے لئے ذریعہ ہدایت بنائیں۔ آمین ثم آمین۔

احقر

عبدالرحمٰن اشرفی

**جامعہ اشرفیہ لاہور**

باسمہ سبحانہ

# تقریظ

## حضرت مولانا عبدالرؤف ملک صاحب جنرل سیکرٹری متحدہ علماء کونسل و خطیب آسٹریلیا مسجد لاہور۔ پاکستان

حیات عیسیٰ علیہ السلام کا عقیدہ ایک اہم اسلامی عقیدہ ہے جس کا انکار قرآن و حدیث اور اجماع امت کا انکار ہے۔ یہی عقیدہ ابتدائے اسلام سے لے کر آج تک تمام مسلمانوں کا مسلسل چلا آ رہا ہے اور کسی نے اس کا انکار نہیں کیا۔ مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے خاص مقاصد کی تکمیل کے لئے بارہ برس تک اس عقیدہ پر قائم رہنے کے بعد اچانک انکار کر دیا اور اسے شرکِ عظیم[1] قرار دے دیا۔

معلوم نہیں کہ بارہ برس تک شرک کا ارتکاب کرنے والے کو قادیانی "نبی" کیسے مانتے ہیں؟ **الیس منکم رجل رشید**

حیات عیسیٰ علیہ السلام پر مفصل اور مختصر بہت سی کتابیں لکھی گئی ہیں جن میں اس مسئلہ کے مختلف پہلوؤں پر بحث کر کے کذب مرزا آشکارہ کیا گیا ہے۔

فضیلۃ الشیخ حضرت مولانا منظور احمد چنیوٹی مدظلہ نے عرب و عجم کے تمام جید علماء کرام و مشائخ عظام کے فتاوی اکٹھے کر کے حیات مسیح پر ایک شاہکار کتاب تیار کر دی ہے۔ پھر مولانا چنیوٹی کے صاحبزادہ مولوی محمد الیاس سلمہ اللہ نے عربی فتاوی کا ترجمہ اردو میں کر کے ساتھ شامل کر دیا ہے اس طرح کتاب کی افادیت میں چنداں اضافہ ہو گیا ہے۔ فجزاہ اللہ احسن الجزاء۔

---

[1] الاستفتاء ضمیمہ حقیقۃ الوحی ص : ۳۹

میں دعاگو ہوں کہ اللہ تعالیٰ حضرت مولانا منظور احمد چنیوٹی مدظلہ کی اس خدمت کو قبول فرمائیں اور انہیں زیادہ سے زیادہ خدمت دین کی توفیق بخشیں اور ان کی مساعی جمیلہ کو راہ حق سے بھٹکے ہوئے لوگوں کے لیے ذریعہ ہدایت بنائیں۔

ع این دعا از من و جملہ جہاں آمین باد

عبدالرؤف ملک
سیکرٹری جنرل متحدہ علماء کونسل

۶۴ء کی بات ہے کہ میرے مربی اور شفیق استاد حضرت علامہ محمد یوسف بنوریؒ،
قائد جمعیت مفتی محمودؒ اور شیر سرحد حضرت مولانا غلام غوث ہزارویؒ کے ہمراہ قاہرہ میں
مجلس بحوث علمیہ کے زیر اہتمام منعقد ہونے والے اجلاس میں تشریف لے جا رہے تھے۔
راقم نے حضرت بنوریؒ سے عرض کیا کہ جامعہ ازہر کے ریکٹر شیخ شلتوت کا حضرت سیدنا
عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق ایک فتویٰ ہے جس میں قادیانیوں کے نظریہ وفات مسیح کی تائید
ہوتی ہے۔ قادیانیوں نے اس فتویٰ کی مختلف زبانوں میں بڑے وسیع پیمانہ پر اشاعت کر کے
گمراہی پھیلانے کی کوشش کی ہے کیونکہ جامعہ ازہر کا عوام الناس پر بہت بڑا علمی رعب
اور دبدبہ ہے۔ اس لیے لوگ اس فتویٰ سے متاثر ہو رہے ہیں۔ آپ حضرات چونکہ مصر
تشریف لے جا رہے ہیں وہاں سے اس فتویٰ کی تردید حاصل کرنے کی کوشش فرماویں۔ میں
نے بطور ثبوت شیخ محمود شلتوت کے فتویٰ کی چند کاپیاں جو ربوہ سے شائع ہوئی تھیں وہ بھی
حضرت کو پیش کیں اور بڑا اصرار کیا کہ آپ اس کی تردید میں وہاں کے مشائخ سے فتویٰ
حاصل کریں۔ تاکہ عوام کو اس گمراہی سے بچایا جاسکے۔ مجھے ان ایام میں مصر کے مفتی
اعظم شیخ حسنین مخلوف صاحب کا ان کی تفسیر "صفوۃ البیان لمعانی القرآن" میں سے ایک
مختصر فتویٰ جس میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق عقیدہ وفات کی تردید اور ان کے
متعلق رفع و نزول کے عقیدہ کی صراحت تھی۔ نیز اس میں مفتی صاحب کا قادیانیوں کے
متعلق تکفیر کا واضح فتویٰ موجود تھا مل گیا۔ میں نے "مفتی اعظم مصر کا فتویٰ" کے نام سے
ایک مختصر پمفلٹ شائع کر دیا تھا۔ لیکن میں چاہتا تھا کہ شیخ شلتوت کی تردید میں علماء مصر کا
کوئی واضح فتویٰ مل جائے۔ ویسے تو شیخ شلتوت مصر کا ایک تجدد پسند ملحد انسان تھا اور بقول

حضرت بنوریؒ وہ مصر کا "پرویز" تھا۔ اس کے مطبوعہ فتاویٰ میں پچاس سے زائد ایسے مسائل ہیں جن میں اس نے اجماع امت سے اختلاف کیا ہے مثلاً وہ بینک کے سود کو جائز سمجھتا تھا۔ اس کی اپنی داڑھی بھی نہ تھی اور داڑھی کو حضور ﷺ کی سنت نہیں سمجھتا تھا۔ بلکہ وہ داڑھی کو لباس کی مانند سمجھتا تھا۔ جس ملک میں داڑھی رکھنے کا رواج ہو وہاں رکھی جائے جہاں منڈوانے کا رواج ہو وہاں منڈوانی چاہیے اس کے بقول حضور علیہ السلام نے بھی داڑھی اس لیے رکھی ہوئی تھی کہ اس زمانہ میں وہاں داڑھی رکھنے کا رواج تھا۔ (العیاذ باللہ) اگر آج داڑھی منڈوانے کے دور میں ہوتے تو وہ بھی داڑھی منڈواتے۔ اسی طرح راگ رنگ اور گانے کو جائز سمجھتا تھا۔ اس کے رد میں ایک مصری عالم نے ایک کتاب لکھی ہے جو بعد میں مجھے دستیاب ہوئی اس کا نام ہے "الاعلام فیما خالف الشلتوت بائمۃ الاعلام" کراچی میں مجلس علمی کی لائبریری میں موجود ہے اور میں نے اس کا مطالعہ کیا ہے۔ اس میں مصنف نے ان تمام مسائل کا رد کیا ہے۔ جن میں شیخ شلتوت نے اجماع امت کے خلاف کیا ہے اور بقول حضرت بنوریؒ ان کے استاد علامہ زاہد الکوثری حنفی، جو کثیر التصانیف مصر کے بڑے مشہور عالم ہیں۔ انہوں نے شیخ شلتوت کے وفات مسیح کے نظریہ کے رد میں ایک مستقل کتاب "العبرۃ الناظرۃ فی نزول عیسیٰ علیہ السلام قبل الاخرۃ" تحریر کی ہے، جو بڑی علمی کتاب ہے حضرت بنوریؒ بھی اس کتاب کی بڑی تعریف فرمایا کرتے تھے جو ہمارے کتب خانہ میں موجود ہے۔ اہل علم نے شیخ شلتوت کی ملحدانہ آراء سے صرف یہ کہ اتفاق نہیں کیا بلکہ کھلی کھلی تردید کی ہے جو مجھے بعد میں دستیاب ہوئی۔

۶۴ء ہی میں اللہ تعالیٰ نے مجھے بھی پہلی بار حج کی سعادت سے بہرہ ور فرمایا مکہ مکرمہ حرم شریف میں حضرت بنوریؒ سے ملاقات ہوئی۔ میں نے حضرت سے دریافت کیا کہ شلتوت کے رد میں وہاں سے کوئی چیز حاصل ہوئی تو حضرت نے فرمایا کہ نہیں۔ فرمایا کہ وہاں کے اکثر علماء اگرچہ شیخ شلتوت کے نظریات سے متفق نہیں ہیں، لیکن چونکہ وہ اب اکثر علماء کا استاد ہے اس لئے وہ اس کے رد میں لکھنے کو بھی تیار نہیں ہیں۔ حضرت نے مجھے مشورہ دیا کہ آپ اس سلسلہ میں حرمین شریفین سے فتویٰ حاصل کریں۔ کیونکہ ہمارے لوگوں کی

جس قدر عقیدت و محبت حرمین شریفین اور ان کے علماء سے ہے وہ مصر اور اس کے علماء سے نہیں ہے حضرت کی صائب رائے تھی مجھے پسند آئی۔ چنانچہ راقم نے حضرت کے مشورہ سے ایک سوال مرتب کیا اور وہ حرمین شریفین کے علماء کی خدمت میں پیش کر دیا۔ تمام علماء نے کہا کہ آپ پہلے شیخ عبدالعزیز بن باز سے فتویٰ حاصل کریں وہ اس وقت مملکت سعودی عرب کے مفتی بھی تھے اور مدینہ یونیورسٹی کے وائس چانسلر بھی تھے۔

حج کے ایام میں وہ مکہ مکرمہ تشریف لائے ہوئے تھے میں نے وہ سوال شیخ بن باز کی خدمت میں بھی پیش کر دیا شیخ نے اپنی مصروفیات کا عذر کیا اور فرمایا کہ مدینہ منورہ جا کر جواب لکھوں گا بندہ بھی حج کے بعد مدینہ منورہ زادھا اللہ شرفاء وکرامۃً بغرض زیارت روانہ ہو گیا۔ وہاں حاضر ہو کر وہ سوال مدینہ منورہ اور مسجد نبوی کے علماء کی خدمت میں پیش کیا۔ حتیٰ کہ مسجد نبوی کے بڑے امام شیخ عبدالعزیز بن صالح جو کہ وہاں کے چیف جسٹس بھی تھے۔ انہیں بھی پیش کیا انہوں نے بھی فرمایا کہ شیخ بن باز جو لکھے گا ہم اس کی تائید و تصدیق کر دیں گے۔ آپ فتویٰ ان سے حاصل کریں۔ چنانچہ راقم پورا ڈیڑھ ماہ اس فتویٰ کے حصول کی خاطر مدینہ منورہ میں مقیم رہا۔ ہمارے حضرات علماء کرام مایوس تھے کہ میں یہ فتویٰ حاصل کر سکوں گا؟ میرے مشفق اور عربی استاد حضرت مولانا محمد بدر عالم مہاجر مدنی بھی ناامید تھے لیکن راقم پورے عزم و استقلال کے ساتھ اپنے مقصد پر ڈٹا رہا۔ شیخ کو کبھی جا کر یونیورسٹی میں ملتا اور کبھی صبح ان کے گھر جا کر ان کے ساتھ ناشتہ کرتا۔

شیخ "بکرہ" یعنی کل کا فرما دیتے میں وعدہ کے مطابق پھر حاضر ہو جاتا۔ آخر شیخ کو میں نے مجبور کر دیا۔ تنگ ہو کر کہنے لگے کہ آپ اپنے ملک واپس چلے جائیں۔ میں جواب وہاں بھیج دوں گا راقم نے عرض کیا کہ میں نے تو اپنا جہاز ہی چھوڑ دیا ہے فتویٰ حاصل کئے بغیر میں ملک میں واپس نہیں جا سکتا۔ آخر ڈیڑھ ماہ کی مسلسل تگ و دو کے بعد شیخ نے مفصل فتویٰ تحریر کر دیا۔

فجزاہ اللہ احسن الجزاء راقم جب اپنے مقصد (فتویٰ لینے) میں کامیاب ہو گیا تو میری خوشی کی انتہاء نہ رہی اور اس خوشی کا اندازہ وہی کر سکتا ہے جو کسی مقصد میں

سرگرداں رہا ہو اور پھر مایوسی کے بعد اسے اپنے مقصد میں کامیابی حاصل ہو جائے۔ سب سے پہلے میں نے وہ فتویٰ اپنے استاذ شیخ الحدیث مولانا محمد بدر عالم رحمتہ اللہ علیہ کو سنایا آپ بہت خوش ہوئے اور بہت دعائیں دیں پھر فرمایا کہ لاؤ میں بھی اس پر دستخط کر دوں اگرچہ میں مفتی نہیں ہوں لیکن قادیانی دجال کے کفر کا جو فتویٰ ہو اس فہرست میں میں چاہتا ہوں کہ میرا نام بھی شامل ہو جائے۔ چنانچہ حضرت" نے وہ فتویٰ لے کر اس پر دستخط ثبت فرما دیئے پھر مسجد نبوی کے دیگر بعض مدرسین اور علماء کرام کے بھی دستخط کرائے مغرب کی نماز کے بعد مسجد نبوی کے بڑے امام شیخ عبدالعزیز بن صالح کے مکان پر حاضر ہوا۔ انہیں خوشخبری دی۔ کہ فتویٰ حاصل ہو گیا انہوں نے بڑے تعجب کا اظہار کیا پھر فرمایا کہ سناؤ میں نے پورا فتویٰ پڑھ کر سنایا فرمایا کہ فتویٰ تو درست ہے لیکن میں دستخط نہیں کر سکتا میں نے عرض کیا کہ آپ نے تو وعدہ فرمایا تھا کہ اگر شیخ بن باز صاحب فتویٰ تحریر کر دیں تو میں دستخط کر دوں گا اب آپ حسب وعدہ دستخط فرما دیں' کہنے لگے کہ مجھے بڑا تعجب ہے کہ انہوں نے کیسے فتویٰ تحریر کر دیا؟ میں نے کہا کہ جیسے بھی ہے انہوں نے تحریر کر دیا ہے اب آپ دستخط فرما دیں جب میں نے بہت مجبور کیا تو فرمایا کہ دراصل بات یہ ہے کہ ہمارا ایک فتویٰ آپ کے ملک میں گیا تھا (اور وہ فتویٰ تھا جو حضرت بنوری رحمتہ اللہ علیہ نے غلام احمد پرویز کے خلاف کفر کا حاصل کیا تھا) اس پر آپ کی حکومت نے ہماری حکومت سے احتجاج کیا تھا کہ آپ غیر رسمی کسی فتویٰ کا جواب نہ دیا کریں سرکاری ذریعے سے جو استفتاء آئے آپ صرف اسی کا جواب دیا کریں۔ آپ جا کر سرکاری ذریعے سے بھجوائیں تو میں تب تحریر کروں گا۔ مجھے تعجب ہے شیخ بن باز نے ان صریح ہدایات کے باوجود آپ کو فتویٰ کیسے تحریر کر دیا ہے آپ نے بہت کوشش کی لیکن بہت ہی احتیاط پسند اور تابع فرمان تھے دستخط نہ کئے۔ فرمایا اس خطبہ جمعہ پر یہ مسئلہ بیان کر دوں گا۔ مکہ مکرمہ میں آکر اس فتویٰ پر مکی علماء و مدرسین کے بھی دستخط کرائے حرم مکی کے امام شیخ محمد بن عبداللہ السبیل نے بھی چند سطور تائیدی طور پر تحریر فرما دیں جو آپ آئندہ صفحات میں ملاحظہ فرمائیں گے شیخ علوی ابن عباس مالکی جو کہ مکہ مکرمہ بلکہ مملکت سعودیہ میں مالکی مذہب کے بہت بڑے عالم اور شیخ الحدیث تھے۔

انہوں نے اپنا علیحدہ فتویٰ تحریر کر دیا جسے ہی راقم نے "المنبر" وغیرہ مختلف رسائل میں شائع کرا دیا [1] سید حسن مشاط مکی وہ بھی مالکی مسلک کے بڑے عالم تھے انہوں نے بھی اس پر تائیدی دستخط فرما دیئے تھے راقم یہ فتاویٰ حاصل کر کے واپس پاکستان آگیا اور فوری طور پر شیخ بن باز کا یہ فتویٰ چند تائیدی دستخطوں کے ساتھ اہم ترین فتویٰ "حیات مسیح کا منکر کافر ہے" کے نام سے شائع کر دیا۔ رسالہ کی صورت میں مستقل اشاعت کے علاوہ پاکستان، ہندوستان کے تقریباً تمام ہفت روزہ اور ماہانہ رسائل میں وسیع پیمانہ پر اس فتویٰ کی اشاعت کر کے مصر کے پرویز شیخ شلتوت کے فتویٰ کے اثرات کو الحمدللہ زائل کرنے کی کوشش کی۔

اس کی تشہیر و اشاعت کے بعد میرے حضرت شیخ اور استاذ محترم حضرت شیخ الحدیث مولانا عبدالرحمٰن صاحب کیمبل پوری نے مجھے حکم فرمایا کہ اس فتویٰ پر دیگر علماء اور مشائخ عظام کی بھی تائیدات و تصدیقات حاصل کریں تو حضرت کے حکم کی تعمیل میں راقم نے مختلف مکاتب فکر سے تعلق رکھنے والے اس دور کے تمام علماء و مشائخ سے جہاں تک میرے بس میں تھا ایک ایک کے پاس جا کر تصدیق و تائید حاصل کی۔ ایک ایک دستخط حاصل کرنے پر مجھے کس قدر محنت کرنی پڑی اور کتنے کتنے سفر کرنے پڑے اس کا کچھ صحیح اندازہ وہی لگا سکتا ہے جسے ایسے مرحلہ سے گزرنے کا اتفاق ہوا ہو۔ ان تمام تر تفصیلات کا احاطہ کرنا نہ تو اب میرے بس میں ہے اور نہ اس کا چنداں فائدہ ہے بس اللہ تعالیٰ اس محنت کو اگر قبول فرمائے تو ساری محنت ٹھکانے لگ جائے گی۔

حضرت مولانا خیر محمد رحمتہ اللہ علیہ مہتمم جامعہ خیر المدارس ملتان سے جب ایک جلسہ میں حاضری کے موقعہ پر یہ استفتاء پیش کیا تو فرمایا کہ بھائی میں تو کراچی اور پشاور کے درمیان میں ہوں جب کراچی اور پشاور کے علماء کے دستخط ہو جائیں گے تو پھر میں بھی دستخط کر دوں گا۔ آخر کراچی اور پشاور کے علماء سے تصدیقات حاصل کرنے کے بعد موصوف سے تائید حاصل کی۔ شیخ الکل جامع المعقول والمنقول حضرت مولانا رسول خان صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت میں ایبٹ آباد کے ایک جلسہ کے موقع پر یہ فتویٰ پیش کیا حضرت نے اپنے ضعف کی وجہ سے معذرت کی کہ میں تو اب دستخط بھی نہیں کر سکتا۔

[1] المنبر شمارہ: ۱۷ر نومبر ۱۹۶۷ء — [2] المنبر شمارہ ۲۱ر اگست ۱۹۶۳ء

جب بہت مجبور کیا تو فرمایا کہ اچھا میں علیحدگی میں دستخط کردیتا ہوں حضرت کے ہاتھوں میں اس وقت رعشہ تھا فرمایا کہ آدمیوں کے سامنے میں دستخط نہیں کرسکتا۔ چنانچہ آپ نے ایک گوشہ میں بیٹھ کر دستخط کئے جو آج بھی حضرت کے ہاتھوں کے رعشہ پر دلالت کررہے ہیں۔ حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد ذکریا رحمتہ اللہ علیہ کے دستخط حاصل کرنے کے لئے آپ کے خلفاء سے گزارش کی۔ قاضی عبدالقادر مرحوم (جھاوریاں) مفتی زین العابدین اور حضرت کے دیگر خدام سے عرض کیا کسی کو حضرت سے کہنے کی جرات نہ ہوئی آخر خود ہی ہمت کر کے مدرستہ العلوم الشرعیہ مدینہ منورہ میں حضرت سے گزارش کی۔ حضرت نے معذرت کر دی کہ میں مفتی نہیں ہوں۔ آج تک فتویٰ نہیں دیا۔ جب راقم نے بہت اصرار کیا اور حضرت مولانا بدر عالم رحمتہ اللہ علیہ کا واقعہ بیان کیا کہ انہوں نے تو خود مانگ کر دستخط کئے تھے کہ قادیانی دجال کے کفر کے فتویٰ پر جو علماء نے دستخط کئے ہیں اس فہرست میں میرا نام بھی ہونا چاہئے یہ سن کر آپ نے خادم خاص حبیب اللہ صاحب کو فرمایا کہ بھائی میری طرف سے تائید و تصدیق لکھ دیں۔ راقم جس ہستی کے پاس بھی گیا تائید حاصل کئے بغیر واپس نہیں آیا۔ ہاں مسجد نبوی کے بڑے امام صاحب جنکا ذکر گزر چکا انہوں نے دستخط کرنے سے بوجوہ معذوری ظاہر کی۔ یا پھر مولانا مودودی دستخط کرنے سے کنی کترا گئے اس کی تفصیل کسی دوسری جگہ تحریر کرچکا ہوں مولانا کے پاس یہ فتویٰ مولانا عبدالمالک صاحب ہزاروی جو ان دنوں ہمارے پاس مدرس تھے اور آج کل منصورہ میں شیخ الحدیث ہیں کو دیکر بھیجا تھا اس وقت مولانا نے الیکشن کا عذر کیا کہ ایوب خان اور فاطمہ جناح کے درمیان الیکشن ہو رہا ہے ہم ایوب خان کے خلاف ہیں اگر فتویٰ پر دستخط کر دیئے تو حکومت شاید ہمارے خلاف اسے بہانہ نہ بنالے۔ جب الیکشن گزر گئے تو راقم پھر مولانا عبدالمالک کو ہمراہ لیکر خود اچھرہ انکی کوٹھی پر حاضر ہوا۔ مولانا نے زبانی تائید کی لیکن دستخط کرنے سے معذرت کر دی کہ اس میں آپ کو بھی تکلیف ہوگی اور مجھے بھی۔ میں نے بہت اصرار کیا کہ نہ مجھے کوئی تکلیف ہوگی اور نہ آپ کو۔ فتویٰ شیخ بن باز کا ہے اور چند علماء کی تائید سے چھپا ہوا ہے اور جب آپ تمام حضرات کے دستخط ہوگئے تو پھر چھپ جائے گا اگر گورنمنٹ

کو زیادہ پریشانی ہوئی تو وہ اسے ضبط کر لے گی۔ اور کیا کرے گی؟ پھر فتویٰ آپ کا نہیں ہے سعودی عرب کے شیخ بن باز کا ہے دستخط پورے پاکستان کے علماء کے ہو چکے ہیں آپ کو اس میں کیا تکلیف ہوگی۔ فرمایا کہ اگر میرے دستخط ہو گئے تو حکومت ضرور نوٹس لے گی۔ میں نے کہا پھر تو آپ کے دستخط بہت ہی ضروری ہیں کیونکہ دوسرے حضرات کی تو حکومت کی نظروں میں کوئی ایسی اہمیت نہیں ہے۔ آپ دین کی خاطر پہلے بھی بڑی تکلیفیں اٹھا رہے ہیں میرے اپنے خیال میں تو آپ کو اس پر کوئی تکلیف نہیں ہوگی اور اگر آپ کے خیال کے مطابق کوئی تکلیف آبھی گئی تو دین ہی کی وجہ سے ہوگی۔

بہرچند کہ ہم نے کوشش کی مولانا عبدالمالک نے بھی بہت اصرار کیا حتی کہ انہوں نے تجویز دی کہ آپ علیحدہ فتویٰ لکھ کر دے دیں انہوں نے فرمایا کہ بات تو ایک ہی ہوئی تو مولانا مودودی صاحب نے باوجود شدید اصرار کے بھی معذرت اور انکار ہی سے کام لیا اور دستخط نہ کئے حالانکہ مولانا کی جماعت سے تعلق رکھنے والے اور انکے تمام مویدین علماء نے بھی اس فتویٰ پر تصدیق و تائید کر دی ہے۔ جیسے کہ مولانا محمد چراغ صاحب گوجرانوالہ' مفتی محمد یوسف صاحب اکوڑہ خٹک' حضرت مفتی سیاح الدین کاکاخیل' مولانا گلزار احمد مظاہری مرحومین تمام کے دستخط موجود ہیں پنجاب کے مشہور شیخ حضرت غلام محی الدین گولڑہ کے ہاں حاضر ہوا۔ آپ چارپائی پر تشریف فرما ہوئے راقم سامنے بیٹھ کر فتویٰ کے متعلق کچھ عرض کرنے لگا۔ تو بڑے رعب سے ڈانٹ کر حکم دیا کہ کھڑے ہو کر بیان کرو۔ راقم تعمیل حکم میں کھڑا ہو گیا فتویٰ اور اس کا پس منظر عرض کیا فرمایا کہ میں مفتی نہیں ہوں میں نے کبھی فتویٰ نہیں دیا میں نے ان کے والد حضرت شیخ مہر علی شاہ مرحوم کا تذکرہ کیا کہ انہوں نے تو قادیانیوں کے چیلنج قبول کئے اور ڈٹ کر مقابلہ کیا آپ کو بھی اپنے والد مرحوم کی درخشندہ روایات کو زندہ رکھنا چاہئے جب بہت اصرار کیا تو فرمایا کہ جائیں مسجد میں ہمارے مفتی صاحب بیٹھے ہیں ان سے جا کر دستخط کروالیں اور مہر لگوالیں۔ چنانچہ راقم تعمیل حکم کرتے ہوئے ان کی خدمت میں حاضر ہوا اور ان سے دستخط کروانے اور مہر لگوائی اسی طرح موضع سیال خواجہ قمرالدین مرحوم کی خدمت میں حاضری دی انہیں فتویٰ سنایا فرمایا کہ چل کر مجلس

میں آرام سے لکھیں گے چنانچہ مسجد سے فارغ ہو کر شیخ صاحب اپنی مجلس میں تشریف لے گئے وہاں پاکپتن کے دیوان صاحب خواجہ صاحب کی انتظار میں بیٹھے تھے خواجہ صاحب پہلے تو جاتے ہی ان کے قدموں میں گر گئے۔ اور دیر تک پاؤں میں بحالت سجدہ پڑے معذرت کرتے رہے کہ حضور غریب نواز مجھے تو معلوم ہی نہیں ہوا میری گستاخی معاف فرما دیں۔ چنانچہ ان کے حال واحوال لینے کے بعد جب فارغ ہوئے تو میری فائل لے کر پہلے اور حضرات کی تحریریں پڑھیں پھر تین چار سطور میں شیخ بن باز کے فتویٰ کی تائید فرمائی۔ جب لکھ کر فائل میرے سپرد کر دی۔ تو دوبارہ یہ کہتے ہوئے واپس لے لی کہ تم دیوبندی علماء غلطیاں بہت نکالتے ہو۔ میں ایک دفعہ پھر دیکھ لوں میں نے عرض کیا کہ غلطی ہو تو نکلتی ہے اگر غلطی ہو ہی نہیں تو کوئی کیسے نکالے چنانچہ فائل واپس لے کر ایک آدھ غلطی کی اصلاح فرمائی۔ لیکن علماء دیوبند کی کرامت دیکھئے کہ اب بھی اس تحریر میں ایک دو غلطیاں باقی ہیں ہاں تحریر دینے سے پہلے میرا امتحان بھی لیا اور آیت فلما توفیتنی جو اس باب میں مشکل ترین آیت ہے پر اشکال کیا۔ میں نے جوابات عرض کئے تو خوش ہوئے راقم نے قادیانیوں کے مزید شبہات بیان کر کے ان کا بھی ازالہ کر دیا تو اور خوش ہوئے اور اسی خوشی میں وہ تحریر کر دی۔ راقم شیخ دیول اور بعض دیگر شیوخ عظام کی خدمت میں بھی حاضر ہوا اور ہر ایک سے تائید حاصل کی۔

مشرقی پاکستان کا سفر کر کے وہاں کے مختلف صوبوں کے علماء کی تصدیقات حاصل کیں ایسے ہی جب کہیں کوئی بین الاقوامی کانفرنس ہوتی یا مجھے سعودی عرب جانے کا اتفاق ہوتا تو راقم وہ فائل ہمراہ لے جاتا اور جو کوئی کسی ملک کا بڑا عالم وہاں آیا ہوا مل جاتا اس سے تصدیق حاصل کر لیتا۔

یہ میری کئی سال کی محنت ہے بڑی تمنا اور خواہش تھی کہ میری زندگی میں یہ فتویٰ مرتب ہو کر چھپ جائے تاکہ مسلمان اس سے استفادہ کر سکیں ادارہ کے شعبہ نشرواشاعت کے کئی ایک ذمہ دار حضرات کو یہ کام سونپا گیا لیکن پایہ تکمیل کو نہ پہنچا۔ آپ پورے تیس سال بعد میرے پہلوٹے بیٹے برخورداری عزیزم حافظ مولوی محمد الیاس نے اس کام کو اپنے

ذمہ لیا ہے اور بڑی محنت سے تمام فتاویٰ کی ترتیب وتدوین کی ہے عربی فتاویٰ کا اردو میں ترجمہ بھی کر دیا ہے اللہ تعالیٰ انہیں جزائے خیر عطا فرمائے اور ان کے صدقات جاریہ میں اسے شامل فرمادیں اور اللہ کرے کہ یہ میری زندگی ہی میں چھپ جائے تاکہ میں بھی اسے دیکھ سکوں یہ چند حروف بطور پیش لفظ یا احوال واقعی تحریر کر دیئے ہیں۔ نزول مسیح کا یہ مسئلہ اس فتویٰ قرآن وحدیث اور اجماع امت سے ثابت ہے اور ہر صدی میں اس پر امت کا تواتر چلا آ رہا ہے اس کے لئے میرا ایک علیحدہ رسالہ نزول مسیح اور تواتر امت چھپا ہوا ہے اس کا مطالعہ بھی مفید ہے اسی طرح قادیانی شبہات کا جواب الحقائق الاصلیہ فی جواب تحفہ فکریہ یعنی حیات مسیح اور بزرگان دین بھی علیحدہ شائع شدہ ہے اس کا مطالعہ بھی مفید ہے دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس رسالہ کو گم گشتہ راہ لوگوں کے لئے باعث ہدایت بنائے آمین یا رب العالمین۔

کتبہ

منظور احمد چنیوٹی عفاء اللہ عنہ

بتاریخ ۱۷ جولائی ۱۹۹۴ء اتوار

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# حیات حضرت عیسیٰ علیہ الصلوۃ و السلام

# اور ان کے قیامت کے قریب دوبارہ

# دنیا میں تشریف لانے کے بارہ میں

# زعمائے ملت کے اہم ترین فتوے

اسلامی یونیورسٹی مدینہ منورہ کے وائس چانسلر حال رئیس ادارۃ البحوث العلمیہ والافتاء والدعوۃ والارشاد الریاض، ممبر مجلس شوریٰ سعودی عرب

## جناب فضیلت مآب الشیخ عبدالعزیز بن عبداللہ بن باز کا

# ۱۔ فتویٰ

## حیات مسیح علیہ الصلوۃ والسلام کا منکر کافر ہے



الحمد للہ رب العالمین والعاقبۃ للمتقین والصلوۃ والسلام علی عبدہ و رسولہ و خیرتہ من خلقہ محمد بن عبداللہ وعلی آلہ و صحبہ و من سار سیرتہ و اھتدی بھداہ الی یوم الدین۔

اما بعد :۔ فقد وردنا سوال من باکستان بافضاء الاخ فی اللہ الشیخ منظور احمد رئیس الجامعۃ العربیۃ والناظم الاعلی للادارۃ المرکزیۃ للدعوۃ والارشاد جنیوت باکستان الغربیۃ و ھذا نص السوال۔

ہمارے مخلص بھائی مولانا منظور احمد چنیوٹی پرنسپل جامعہ عربیہ و ناظم اعلیٰ ادارہ مرکزیہ دعوت و ارشاد چنیوٹ مغربی پاکستان کی طرف سے ہمیں ایک سوال پہنچا ہے جس کا اصل متن یہ ہے۔ سوال

## السوال!

ماقول السادة العلماء الكرام في حياة سيدنا عيسى عليه السلام و رفعه الى السماء بجسده العنصري الشريف، ثم نزوله من السماء الى الارض قرب يوم القيامة وان ذلك النزول من اشراط الساعة۔ وما حكم من انكر نزوله يوم القيامة وادعى انه صلب ولكنه لم يمت بذلك بل هاجر الى كشمير و عاش فيها طويل و مات فيها بموت طبعي وانه لا ينزل قبل الساعة

افتونا ماجورين (انتهى)

سوال:

علماء کرام کا کیا فتویٰ ہے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی حیات اور آپکے اپنے جسم مبارک کیساتھ آسمان پر تشریف لے جانے اور قیامت کے دن کے قریب دوبارہ دنیا میں تشریف لانے کے متعلق، نیز کیا آپکا آسمان سے دنیا میں تشریف لانا واقعی قیامت کی نشانیوں میں سے ہے؟ اور جو انکے قیامت کے قریب نزول کا منکر ہو اسکا کیا حکم ہے، نیز جو شخص یہ دعویٰ کرے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو سولی پر لٹکایا گیا تھا لیکن اس سے تو آپکی موت واقع نہ ہوئی البتہ آپ وادی کشمیر کی طرف ہجرت کر کے چلے گئے اور وہاں پر کافی زندگی گذاری اور وہیں اپنی طبعی موت سے وفات پا گئے اور یہ کہ اب وہ قیامت کے قریب آسمان سے نہیں اتریں گے، ہمیں اس بارے میں فتویٰ عنایت فرماویں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر عطاء فرماویں۔

سوال کا متن ختم ہوا۔

## الجواب:

و بالله المستعان وعليه التكلان ولاحول ولاقوة الابالله،

جواب:

اس اہم سوال کا جواب اللہ کے بھروسہ اور اسکے توکل پر شروع کیا جاتا ہے اسلئے کہ

اسکی توفیق کے بغیر نہ تو کسی معصیت سے بچا جا سکتا ہے اور نہ ہی کوئی کام کیا جا سکتا ہے۔

قد تظاهرت الادلة من الكتاب والسنة على ان سيدنا عيسى بن مريم عبده و رسوله قد رفع الى السماء بجسده الشريف و روحه وانه لم يمت ولم يقتل لم يصلب وانه ينزل في آخر الزمان فيقتل الدجال ويكسر الصليب و يقتل الخنزير و يضع الجزية ولا يقبل الا الاسلام

قرآن و حدیث سے اس چیز پر دلائل واضح ہو چکے ہیں کہ حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ الصلوۃ و السلام اللہ کے بندے اور اسکے رسول ہیں' اور یہ کہ آپ اپنے جسم عنصری اور روح دونوں کیساتھ آسمان پر اٹھائے گئے ہیں' نیز یہ کہ آپ نے نہ وفات پائی ہے نہ ہی قتل کئے گئے ہیں' نہ ہی آپکو سولی پر چڑھایا گیا ہے' بلکہ آپ آخری زمانہ میں اتریں گے اور دجال کو قتل کریں گے صلیب کو توڑ دیں گے اور سور کو قتل کر دیں گے' جزیہ کو ختم کر دیں گے اور صرف مذہب اسلام کو ہی قبول کریں گے اور حدیث سے یہ بھی ثابت ہے کہ آپکا آسمان سے نازل ہونا علامات قیامت میں سے ہے

و ثبت ان ذلك النزول من اشراط الساعة و قد اجمع علماء الاسلام الذين يعتد باقوالهم على ما ذكرنا' وانما اختلفوا في التوفي المذكور في قول الله عزو جل اذ قال الله يا عيسى اني متوفيك و رافعك الى

اور جن علماء کے اقوال کا اعتبار کیا جاتا ہے جو کچھ ہم نے ذکر کیا ہے انہوں نے اس پر اجماع کیا ہے۔ البتہ لفظ "توفی" کے معنی میں اختلاف کیا گیا ہے' جو اللہ تعالیٰ کے اس قول میں مذکور ہے۔ ترجمہ "جس وقت کہا اللہ نے اے عیسیٰ میں سے لونگا

تجھ کو" اس کے متعلق چند اقوال۔

## علی اقوال:۔

احدھا ان المراد بذلک وفاۃ الموت لانہ الاظاھر من الایتہ بالنسبتہ الی من لم یتامل بقیتہ الاولتہ و لان ذلک قد تکرر فی القرآن الکریم بھذا المعنی' مثل قولہ تعالی: قل یتوفکم ملک الموت الذی وکل بکم (۲) و قولہ سبحانہ و تعالی: ولو تری اذیتوفی الذین کفروا الملئکتہ (۳) و آیات اخری قد ذکر فیھا التوفی بمعنی الموت و علی ھذا المعنی یکون فی الایات تقدیم و تاخیر۔

پہلا قول:۔

اس سے مراد "موت" ہے اس لئے کہ آیت کا ظاہری معنی یہی معلوم ہوتا ہے یہ اس کے نزدیک ہے جس نے بقیہ دلائل میں غور نہ کیا ہو' اس لئے کہ قرآن کریم میں یہ لفظ اسی معنی میں کئی جگہ استعمال ہوا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

"تو کہہ قبض کر لیتا ہے تمکو فرشتہ موت کا جو تم پر مقرر ہے۔" ایسے ہی اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ "اگر تو دیکھے جس وقت جان قبض کرتے ہیں کافروں کی فرشتے" ایسے ہی دیگر آیات ہیں ان میں توفی بمعنی موت ہی لیا گیا ہے' تو اس صورت میں آیات میں تقدیم و تاخیر ماننی ہوگی۔

القول الثاني:-

معناه القبض نقل ذلک ابن جریر فی تفسیره عن جماعة من السلف واختاره و رجحه علی ماسواه وعلیه فیکون معنی الآیة انی قابضک من عالم الارض الی عالم السماء وانت حی و رافعک الی ومن هذا المعنی قول العرب "توفیت مالی من فلان ای قبضته کله وافیا

دوسرا قول:-

"توفی" کا معنی "قبض" کرنا ہے' ابن جریر رحمہ اللہ نے اپنی تفسیر میں سلف صالحین کی ایک جماعت سے یہی معنی نقل کیا ہے اور اسی قول کو پسند کرتے ہوئے اس کو تمام اقوال پر ترجیح دی ہے' اس صورت میں آیت کا معنی یہ بنا "ضرور ضرور میں آپ کو قبض کر (کھینچ) لونگا اپنی طرف' اور اسی قبیل سے عرب کا مقولہ ہے "توفیت مالی من فلان" کہ میں نے اس سے اپنا مال پورا پورا لے لیا کہ اس کے ذمہ اس مال میں سے کچھ بھی باقی نہ رہا۔

القول الثالث:-

ان المراد بذلک وفاة النوم لان النوم یسمی وفاة (۴)

وقد دلت الادلة علی عدم موته علیه السلام فوجب حمل الآیة علی وفاة النوم جمعا بین الادلة کقوله سبحانه:-

وهو الذی یتوفکم باللیل (۵) وقوله عز و جل:-

تیسرا قول:-

یہ ہے کہ اس سے مراد نیند والی وفات ہے اسلئے کہ نیند کا نام بھی وفات رکھا جاتا ہے۔

اور چونکہ ابھی تک آپ کی وفات نہ ہونے پر دلائل بالکل واضح ہو چکے ہیں اس لئے آیت کو نیند والی وفات کے معنی پر محمول کرنا ضروری ہوگیا' تاکہ دلائل کے درمیان اتحاد و یگانگت پیدا ہو سکے' جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے:-

اور "وہی ہے کہ قبضہ میں لے لیتا ہے تمکو رات میں" ایسے ہی اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے

الله يتوفى الانفس حين موتها والتى لم تمت فى منامها فيمسك التى قضى عليها الموت يد سل الاخرى الى اجل مسمى'(۲)

"اللہ کھینچ لیتا ہے جانیں جب وقت ہو ان کے مرنے کا جو نہیں مریں ان کو کھینچ لیتا ہے ان کی نیند میں پھر رکھ چھوڑتا ہے جن پر مرنا ٹھہرا دیا ہے اور بھیج دیتا ہے اوروں کو ایک وعدہ مقرر تک" (۲)

والقولان الاخيدان ارجع من القول الاول' وبكل حال فالحق الذى دات عليه الاولة البينة وتظاهرت عليه البراهين: انه عليه الصلوة والسلام رفع الى السماء حيا وانه لم يمت بل لم يزل عليه السلام حيا فى السماء الى ان ينزل فى آخر الزمان و يقوم باذا المهمة التى اسندت اليه' المبينة فى الاحاديث الصحيحة الثابتة عن محمد رسول الله صلى الله عليه وسلم ثم يموت بعد ذلك الموتة التى كتبها الله عليه و من هنا يعلم ان تفسير التوفى بالموت قول ضعيف مرجوح-

اور آخری دونوں قول پہلے قول کی بہ نسبت زیادہ راجح ہیں' بہر صورت درست چیز جس پر واضح دلائل آشکارہ اور قائم ہو چکے ہیں وہ یہ ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ الصلوۃ و السلام آسمان پر زندہ اٹھائے گئے ہیں اور وہ مرے نہیں ہیں بلکہ آپ علیہ الصلوۃ و السلام آسمان پر زندہ موجود ہیں' یہاں تک کہ آپ علیہ الصلوۃ و السلام آخر زمانہ میں اتریں گے' اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت شدہ احادیث صحیحہ ہیں جو فریضہ آپ علیہ الصلوۃ و السلام کے ذمہ سونپا گیا ہے اس کو نبھائیں گے' اس کے بعد آپ علیہ الصلوۃ و السلام اپنی طبعی موت سے وفات پائیں گے جو اللہ تعالیٰ نے آپ علیہ الصلوۃ و السلام کے لئے لکھی ہوئی ہے۔ یہاں سے یہ بات واضح ہو گئی کہ "توفی" کا معنی موت سے کرنا مرجوح اور ضعیف قول ہے۔

و اما من زعم انه قد قتل او صلب فصريح القرآن يرد قوله و يبطله و هكذا قول من قال انه لم يدفع الى السماء وانما هاجر الى كشمير و عاش بها طويلا و مات فيها بموت طبيعي' وانه لا ينزل قبل الساعة وانما ياتي مثيله فقوله ظاهر البطلان بل هو من اعظم الفرية على الله والكذب عليه و على رسوله ﷺ و هكذا قول من قال انى آت واودى هذه المهمة كالقادياني فقوله من اوضح الكذب فان المسيح عليه الصلوة و السلام لم ينزل الى وقتنا هذا و سوف ينزل في مستقبل الزمان كما اخبر بذلك رسول الله ﷺ و مما تقدم يعلم السائل و غيره ان من قال ان المسيح قد قتل او صلب او قال انه هاجر الى كشمير و مات بها موتا طبعيا و لم يدفع الى السماء او قال انه آت او ياتي مثيله وانه ليس هناك مسيح ينزل من السماء فقد اعظم على الله الفرية۔

اور جس نے یہ گمان کیا ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ الصلوۃ و السلام کو قتل کر دیا گیا ہے اور انہیں سولی پر چڑھا کر مار دیا گیا ہے' تو قرآن مجید کی واضح آیات اس کے قول کی تردید کرتی ہیں' اسی طرح جس نے یہ کہا کہ آپ کو آسمانوں پر نہیں اٹھایا گیا بلکہ وہ ہجرت کر کے کشمیر چلے گئے تھے اور وہیں کافی مدت گذارنے کے بعد اپنی طبعی موت سے وفات پا گئے ہیں اور یہ کہ آپ قیامت کے قریب نازل نہیں ہونگے بلکہ آپ کا کوئی مثیل آئیگا تو اسکے قول کا بطلان بھی بالکل ظاہر ہے اور یہ تو اللہ تعالیٰ پر بہت بڑا بہتان باندھا گیا ہے اور اسکے رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک جھوٹ کسا گیا ہے۔ اسی طرح جس نے یہ کہا کہ آنے والا میں ہی ہوں اور یہ فریضہ میں سرانجام دونگا' جیسا کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے کہا ہے تو اسکا قول بھی بالکل واضح طور پر باطل ہے اسلئے کہ حضرت مسیح علیہ الصلوۃ السلام ابھی نازل نہیں ہوئے اور آپ زمانہ مستقبل میں ضرور نازل ہونگے۔ جیسا کہ اس حقیقت کی خبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دی ہے اور ہماری اس گذشتہ وضاحت

سے سائل اور دوسرے احباب کو یہ بات بالکل کھل کر معلوم ہو چکی ہوگی کہ جس نے یہ دعویٰ کیا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام قتل کر دیئے گئے ہیں' یا آپ سولی پر چڑھا دیئے گئے ہیں یا یہ کہ آپ ہجرت کر کے کشمیر چلے گئے ہیں اور وہیں آپ اپنی طبعی موت سے وفات پا گئے ہیں اور آپ آسمانوں پر نہیں اٹھائے گئے' یا جس نے کہا کہ مسیح تو آچکے ہیں یا انکا مثیل آئیگا اور یہ کہ ایسا کوئی مسیح نہیں ہے جو آسمان سے نازل ہو' تو اس نے اللہ پر بہت بڑا بہتان باندھا ہے۔

بل هو مكذب لله و رسوله صلى الله عليه وسلم و من كذب الله و رسوله فقد كفر'

بلکہ وہ تو اللہ اور اسکے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی تکذیب کرنے والا ہے اور جو اللہ اور اسکے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی تکذیب کرے تو تحقیق وہ کافر ہو گیا۔

والواجب ان يستتاب من قال مثل هذه الاقوال و ان توضح له الادلة من الكتاب والسنة فان تاب و رجع الى الحق و الاقتل كافرا '

اور ضروری ہے کہ اس قسم کے دعویٰ کرنے والے سے توبہ کرائی جائے' اور اس پر کتاب و سنت سے دلائل واضح کئے جائیں۔ پس! اگر وہ توبہ کر لے اور اپنے قول سے رجوع کرکے حق کی طرف آجائے تو بہتر ہے ورنہ اسے کافر گردانتے ہوئے قتل کر دیا جائے گا۔

| | |
|---|---|
| والادلہ علی ذلک کثیرۃ معلومہ منہا قولہ سبحانہ فی نشان عیسی علیہ الصلوۃ و السلام فی سورۃ النساء: | باقی حیات عیسیٰ علیہ الصلوۃ و السلام پر دلائل بکثرت موجود ہیں' ان میں سے چند ایک تحریر کئے جاتے ہیں۔ سورۃ نساء میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق ارشاد باری ہے:۔ |
| وما قتلوہ وما صلبوہ ولکن شبہ لھم وان الذین اختلفوا فیہ لفی شک منہ ط مالھم بہ من علم الا اتباع الظن ج وما قتلوہ یقینا ○ بل رفعہ اللہ الیہ و کان اللہ عزیزا حکیما۔(۷) | ترجمہ "اور انہوں نے نہ اس کو مارا اور نہ سولی پر چڑھایا ولیکن وہی صورت بن گئی انکے آگے' اور جو لوگ اس میں مختلف باتیں کرتے ہیں تو وہ لوگ اس جگہ شبہ میں پڑے ہوئے ہیں' کچھ نہیں انکو اسکی خبر صرف اٹکل پر چل رہے ہیں اور اسکو قتل نہیں کیا۔ بیشک' بلکہ اسکو اٹھا لیا اللہ نے اپنی طرف اور اللہ زبردست حکمت والا ہے" (۱) |
| و منہا ما تواترت بہ الاحادیث عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منہا۔ | اسی طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ احادیث جو تواتر کے ساتھ آپ سے ثابت ہیں' ان میں سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے۔ |
| "انہ علیہ الصلوۃ و السلام ینزل فی اخر الزمان حکما مقسطا فیقتل مسیح الضلالہ و یکسر الصلیب و یقتل الخنزیر و یضع الجزیہ و لایقبل الا الاسلام(۸) | "کہ حضرت عیسیٰ علیہ الصلوۃ و السلام آخر زمانہ میں عادل حاکم بن کر نازل ہونگے۔ پس آپ مسیح دجال کو قتل کر دیں گے اور صلیب کو توڑ ڈالینگے اور سور کو مار دیں گے' جزیہ ختم کر دیں گے اور صرف مذہب |

اسلام ہی قبول کریں گے"

وهی احادیث متواترة مقطوعة بصحتها عن رسول الله صلی الله علیه وسلم و قد اجمع علماء اسلام علی تلقیها بالقبول والایمان بمادلت علیه و ذکروا ذلک فی کتب العقائد، فمن انکسرها متعلقا بانها اخبار احاد لا تفید القطع او تاولها علی ان المراد بذلک تمسک الناس فی آخر الزمان باخلاق المسیح علیه السلام من الرحمة و العطف واخذ الناس بروح الشریعة و مقاصدها ولبابها- لا بظواهرها فقوله ظاهر البطلان، مخالف لما علیه ائمة الاسلام بل هو صریح فی رد النصوص الثابتة المتواترة و جنایة علی الشریعة الغراء

یہ متواتر احادیث ہیں اور انکے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا صحیح کلام ہونے پر پختہ یقین کیا گیا ہے اور علمائے امت نے ان احادیث کے مفہومات کے قابل یقین ہونے اور انکے اوپر ایمان لانے پر اجماع کیا ہے‘

پس جس نے یہ بہانہ بناتے ہوئے ان احادیث کا انکار کیا ہے کہ یہ احادیث خبر واحد کا درجہ رکھتی ہیں۔ (9) جو یقین کا فائدہ نہیں دے دیتیں یا انکی تاویل یہ کرے کہ ان سے مراد یہ ہے کہ لوگ آخری زمانہ میں حضرت عیسٰی علیہ السلام کے شفقت اور نرم دلی والے اخلاق کو مضبوطی سے پکڑ لیں گے‘ اور ان پر عمل پیرا ہونگے‘ اور لوگ شریعت کی روح اور اسکے اصل مقصود کو پالیں گے اور یہ کہے کہ انکے ظاہری معنی پر اڑے رہنا درست نہیں‘ تو اسکا یہ قول بالکل باطل اور ائمہ دین کے مذہب کے کلیتہ خلاف ہے بلکہ یہ تو نصوص قطعیہ متواترہ جو اس ضمن میں وارد ہوئی ہیں انکی کھلی تردید کی جسارت ہے اور صاف بے داغ شریعت کے ساتھ بہت بڑی زیادتی ہے۔

وجراة شنيعة على الاسلام و اخبار
المعصوم عليه الصلوة والسلام و
تحكيم للظن والهوى وخروج عن
جادة الحق والهدى لا يقدم عليه من
له قدم راسخ فى علم الشريعة و
ايمان صادق بمن جاء بها و تعظيم لا
حكامها و نصوصها' والقول بان
احاديث المسيح اخبار احاد لا
تفيد القطع قول ظاهر الفساد لانها
احاديث كثيرة مخرجة فى
الصحاح(١٠) والسنن(١١) والمسانيد(١٢)
متنوعة الاسانيد والطرق متعددة
المخارج' وقد توفرت فيها مشروط
التواتر(١٣) فكيف يجوز لمن له ادنى
بصيرة فى الشريعة ان يقول
باطراحها و عدم الاعتماد عليها ولو
سلما انها اخبار احاد فليس كل
الاخبار الا حاد لا تفيد القطع بل
الصحيح الذى عليه اهل التحقيق
من اهل العلم

اور اسلام اور نبی معصوم صلی اللہ علیہ وسلم
کی احادیث کے خلاف ایک گھناؤنی قسم کی
سازش ہے۔ یہ تو اپنے وہم اور خواہش
نفس کے مطابق اپنی مرضی کا فیصلہ کرنا اور
حق و ہدایت کے راستے سے نکلنا ہے اور
جس شخص کو علم شریعت میں دسترس
حاصل ہو۔ اور اس کے لانے والے نبی
صلی اللہ علیہ وسلم پر سچا ایمان ہو اور
شریعت کی نصوص اور اس کے احکام کی
تعظیم کرتا ہو تو وہ اس قسم کے دعوے
کرنے کی جرات نہیں کر سکتا اور یہ کہنا کہ
وہ احادیث جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے
متعلق نازل ہوئی ہیں وہ اخبار احاد کا درجہ
رکھتی ہیں' یقین کا فائدہ نہیں دیتیں تو اس
قول کا فساد بالکل ظاہر ہے' اس لئے کہ یہ
متعدد احادیث ہیں جو صحاح ستہ' سنن اور
مسانید میں موجود ہیں جو مختلف سندوں اور
واسطوں سے آئی ہیں اور ان کے طرق بھی
متعدد ہیں اور تواتر کی تمام شرطیں بھی ان
میں موجود ہیں' تو جس آدمی کو شریعت کی
تھوڑی سی بھی سمجھ بوجھ ہو وہ کبھی بھی یہ
نہیں کہہ سکتا کہ ان احادیث کو چھوڑ دیا
جائے اور ان پر اعتماد نہ کیا جائے اور الزام

مان بھی لیں کہ یہ اخبار احاد ہیں تو سب اخبار احاد ایسی نہیں ہوتیں کہ جو یقین کا فائدہ نہ دیتی ہوں بلکہ صحیح قول جس پر محققین اہل علم کا اتفاق ہے۔

ان الاخبار الاحاد اذا تعددت طرقها و استقامت اسانيد ها و سلمت من المعارض المقاوم تفيد القطع' والاحاديث فی هذا الباب بهذا المعنى فانها احاديث مقطوعة بصحتها متعددة الطرق والخارج وليس فی الباب مايعار ضها فهی مفيدة للقطع' سواء قلنا انها متواترة او اخبار احاد' وبذلك يعلم السائل وغيره بطلان هذه الشبهة وانحراف قائلها عن جادة الحق والصواب واشنع من ذلك واعظم فی البطلان والجراة على الله سبحانه و تعالى و على رسوله صلى الله عليه وسلم قول من تاولها على غير مادلت عليه الاوله' فانه قد جمع بين تكذيب النصوص وابطالها وعدم الايمان بما دلت عليه السنة من نزول عيسى عليه السلام

وہ یہ ہے کہ اخبار احاد کے نقل کرنے کے راستے اگر متعدد ہوں اور انکی سندیں بھی درست ہوں اور انکی معارض احادیث بھی موجود نہ ہوں تو یہ خبریں یقین کا فائدہ دیتی ہیں اور اس باب میں جو حدیثیں آئی ہیں وہ اسی معیار کے مطابق ہیں' اسلئے کہ یہ ایسی حدیثیں ہیں کہ انکی صحت یقینی ہے اور انکے مخارج اور راستے بھی ایک سے زائد ہیں اس باب میں ایسی کوئی حدیث نہیں ہے جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول کو ثابت کرنیوالی احادیث سے متصادم ہو تو یہ تمام احادیث یقین کا فائدہ دیتی ہیں۔ چاہے یہ متواتر ہوں یا خبرواحد' اس تحقیق سے سوال کرنیوالے صاحب اور دوسرے لوگوں کیلئے بھی واضح ہوگیا کہ ان احادیث پر خبر واحد ہونے کیوجہ سے جو شبہ کیا جا رہا تھا وہ بالکل باطل ہے اور اسطرح کا دعویٰ کرنے والا حق اور صحیح راستے سے بھٹکا ہوا ہے۔

و حکمہ بین الناس بالقسط وقتلہ
الدجال و غیر ذلک مما جاء فی
الاحادیث و بین نسبہ الرسول صلی
اللہ علیہ وسلم الذی ھو انصح
الناس واعلمھم بشریعۃ اللہ الی
التمویہ والتلبیس وارادۃ غیر
مایظھر من کلامہ و تدل علیہ الفاظہ
یجب ان ینزہ عنہ مقام رسول اللہ
صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم و ھذا
القول یشبہ قول الملاحدۃ الذین
نسبوا الرسل علیھم الصلاۃ والسلام
الی التخییل والتلبیس لمصلحۃ
الجمھود وانھم ماارادوا مما قالوا
الحقیقۃ، و فدرد علیھم اھل العلم
والایمان وابطلوا مقالتھم بواضح
الحجۃ وساطع البرھان فنعوذ باللہ
من زیغ القلوب والتباس الامور و
معضلات الفتن و نزعات الشیطان۔

اور اس سے زیادہ گھناؤنی اور بڑی حرکت
اس آدمی کی ہے جس نے اللہ اور اسکے
رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر جھوٹ باندھا
اور قرآن و حدیث کی غلط تاویلیں کیں،
اسلئے کہ اس نے ایک طرف تو ان دلائل
کو جھٹلایا اور تردید کی اور دوسری طرف
اس نے نزول عیسیٰ علیہ السلام کے متعلق
وارد حدیثوں کو ماننے سے ہی انکار کر دیا
جن میں آپکے دوبارہ نازل ہونے اور لوگوں
کے درمیان حق و انصاف کے مطابق فیصلے
کرنے اور دجال کو قتل کرنے اور دیگر
امور کی خبر دی گئی ہے اور ساتھ ہی اس
نے حضور ﷺ کو جو سب سے بڑھ کر
نصیحت کرنیوالے اور شریعت کو زیادہ جاننے
والے ہیں ملمع سازی کرنے اور واقعات کو
خلط ملط کرنے کیساتھ منسوب کیا ہے اور
آپ کے الفاظ سے جو واضح معانی معلوم
ہوتے ہیں اور جن پر یہ الفاظ دلالت کرتے
تھے انکے علاوہ اور معانی مراد لئے ہیں اور یہ
انتہائی قسم کا جھوٹ اور بہتان ہے اور ایسی
دھوکہ بازی ہے کہ جس سے حضور
ﷺ کے بلند مقام کو بچانا ضروری ہے
اور یہ قول تو ان ملحدوں کے قول کے بالکل

